''نہیں۔''

''نہ ہی تم نے انہیں دیکھنے کی کوشش کی؟''

''نہیں۔اس کی فرصت ہی نہیں مل سکی۔ میں دوسرے معاملات میں بہت پر جوش تھا اس لئے انہیں نہ دیکھ سکا۔''

''تب تم وہ دستاویزات مجھے دے دو۔'' میں نے کہا اور نوماس نے میری ہدایت پر عمل کیا۔ میں نے وہ دستاویزات لے لی تھیں۔ لیکن چونکہ سفر کی تیاریاں مکمل ہو چکی تھیں اور پہلے قافلے کی خبر لینا ضروری تھا اس لئے میں نے خود بھی ان دستاویزات کو نہیں دیکھا اور انہیں اپنے ساتھ رکھ لیا۔ لیکن دوران سفر انہیں دیکھنے کی فرصت مل گئی۔ میں نے دستاویز کھولی۔ کسی باج گزار لیناسی کے نام اہوس کی تحریر تھی اور یہ تحریر بھی میرے لئے بے حد دلچسپ تھی۔ اس نے لکھا تھا کہ وہ دو قاصدوں کو روانہ کر رہا ہے ان کے ساتھ لیناشی اپنے آدمیوں کو اجناس اور مویشی لے کر روانہ کر دے کیونکہ بستی ترایکا کو اس کی ضرورت ہے۔ اس کے ساتھ ہی اشیاء کی تعداد تحریر کی گئی تھی۔

میں خوشی سے اچھل پڑا۔ اگر تقدیر کا کوئی وجود ہے تو وہ اس وقت بھرپور طور پر ہمارا ساتھ دے رہی تھی۔ چاروں طرف سے کامیابیاں حاصل ہو رہی تھیں۔

جیسا کہ میرا خیال تھا۔ نوماس میرا زیرک ساتھی اور ایسا قابل اعتماد دوست تھا جو جب تک کچھ نہ تھا، ایک بیکار شخصیت کا مالک تھا لیکن جب کچھ بن گیا تو پھر ایک انتہائی کارآمد شخص۔ وہ ہمیں صحیح راستوں سے لے کر بالآخر ایک ایسی پہاڑی پر پہنچ گیا جس کے دوسری سمت کے ڈھلان زیادہ دشوار گزار نہیں تھے اور اسی پہاڑی کے دامن میں وہ پگڈنڈی تھی جو قافلے کی گزرگاہ تھی۔

''وہ قافلہ یہیں سے گزرے گا۔'' نوماس نے مجھے بتایا۔

''عمدہ جگہ ہے نوماس۔'' میں نے خوشی سے کہا۔

''ہاں یہاں سے تمہارے آدمی بہ آسانی نیچے اتر سکیں گے۔'' نوماس نے کہا۔

''بیشک۔ اب تم اسی ساتھی کے ساتھ روانہ ہو جاؤ اور خبر لاؤ کہ قافلہ کتنی دور ہے کس رفتار سے چل رہا ہے تاکہ ہم تیار رہیں۔''

''بہتر ہے۔'' نوماس نے جواب دیا اور پھر وہ روانہ ہو گیا۔ میرا ذہن گہری سوچ میں تھا۔ پہاڑی پر چاروں طرف چٹانیں بکھری ہوئی تھیں اور اگر اس وقت اوپر سے چند چٹانیں لڑھکا دی جاتیں تو پورا قافلہ ہلاک ہو سکتا تھا۔ اس طرح میرے ساتھیوں میں سے کسی کو زک بھی نہ پہنچتی اور قافلے والے مارے جاتے۔

☆☆☆☆☆

**(اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات پانچویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں)**